آیات نمبر 16 تا 25 میں عقل والوں کے لئے آسمانوں اور زمین میں اللہ کی نشانیوں کا تذکرہ، نیز یہ کہ اللہ کے پاس ہر چیز کے خزانے موجود ہیں لیکن وہ اسے اپنی حکمت کے مطابق ایک معین مقدار میں اتارتا ہے۔ اللہ ہی زندگی دیتا ہے، وہی موت دیتا ہے اور وہی ہر چیز کا وارث ہے۔ وہ ان کو بھی جانتا ہے جو پہلے گزر چکے ہیں اور انہیں بھی جانتا ہے جو ابھی آنے والے ہیں۔

وَ لَقَدْ جَعَلْنَا فِی السَّمَآءِ بُرُوْجًا وَّ زَیَّنّٰهَا لِلنّٰظِرِیْنَ ﴿۱۶﴾ بے شک ہم نے
آسمان میں بہت سے برج بنائے ہیں اور دیکھنے والوں کے لئے انہیں آراستہ کر دیا ہے
وَ حَفِظْنٰهَا مِنْ كُلِّ شَیْطٰنٍ رَّجِیْمٍ ﴿۱۷﴾ اور ہم نے انہیں ہر شیطان مردود سے
محفوظ کر دیا ہے اِلَّا مَنِ اسْتَرَقَ السَّمْعَ فَاَتْبَعَهٗ شِهَابٌ مُّبِیْنٌ ﴿۱۸﴾ ہاں اگر
کوئی شیطان چوری چھپے کچھ سننا چاہے تو ایک دہکتا ہوا شعلہ اس کا پیچھا کرتا ہے وَ
الْاَرْضَ مَدَدْنٰهَا وَ اَلْقَیْنَا فِیْهَا رَوَاسِیَ وَ اَنْۢبَتْنَا فِیْهَا مِنْ كُلِّ شَیْءٍ
مَّوْزُوْنٍ ﴿۱۹﴾ اور ہم ہی نے زمین کو پھیلا کر ہموار سطح بنایا اور اس میں بھاری پہاڑوں
کے لنگر ڈال دیئے اور اس میں ہر چیز ایک مناسب اور معین مقدار میں اُگائی وَ
جَعَلْنَا لَكُمْ فِیْهَا مَعَایِشَ وَ مَنْ لَّسْتُمْ لَهٗ بِرٰزِقِیْنَ ﴿۲۰﴾ اور ہم نے زمین میں
تمہاری معیشت کے سامان بھی پیدا کئے اور ان جانداروں کے لئے بھی جن کو تم رزق
نہیں دیتے انہیں بھی ہم ہی رزق دیتے ہیں وَ اِنْ مِّنْ شَیْءٍ اِلَّا عِنْدَنَا خَزَآىِٕنُهٗ
وَ مَا نُنَزِّلُهٗۤ اِلَّا بِقَدَرٍ مَّعْلُوْمٍ ﴿۲۱﴾ اور کوئی چیز ایسی نہیں جس کے خزانے
ہمارے پاس موجود نہ ہوں مگر ہم اسے ایک مخصوص اور مناسب مقدار کے ساتھ ہی

نازل کیا کرتے ہیں وَ اَرۡسَلۡنَا الرِّیٰحَ لَوَاقِحَ فَاَنۡزَلۡنَا مِنَ السَّمَآءِ مَآءً
فَاَسۡقَیۡنٰکُمُوۡهُ ۚ وَ مَاۤ اَنۡتُمۡ لَهٗ بِخٰزِنِیۡنَ ﴿۲۲﴾ اور ہم بادلوں سے لدی ہوئی
ہوائیں بھیجتے ہیں پھر ہم ہی آسمان سے پانی نازل کرتے ہیں پھر وہ پانی تمہیں پلاتے ہیں
اور تم اس پانی کا اس قدر ذخیرہ نہیں رکھ سکتے تھے وَ اِنَّا لَنَحۡنُ نُحۡیٖ وَ نُمِیۡتُ وَ
نَحۡنُ الۡوٰرِثُوۡنَ ﴿۲۳﴾ اور بلاشبہ ہم ہی زندگی عطا کرتے ہیں اور ہم ہی موت دیتے ہیں
اور بالآخر ہم ہی ہر چیز کے وارث ہیں وَ لَقَدۡ عَلِمۡنَا الۡمُسۡتَقۡدِمِیۡنَ مِنۡکُمۡ وَ
لَقَدۡ عَلِمۡنَا الۡمُسۡتَاۡخِرِیۡنَ ﴿۲۴﴾ ہم اُنہیں بھی جانتے ہیں جو تم سے پہلے گزر چکے
ہیں اور اُنہیں بھی جانتے ہیں جو تمہارے بعد آنے والے ہیں [★] وَ اِنَّ رَبَّکَ
هُوَ یَحۡشُرُهُمۡ ؕ اِنَّهٗ حَکِیۡمٌ عَلِیۡمٌ یقیناً تمہارا رب قیامت کے دن ان سب کو
اپنے سامنے جمع کرے گا، بیشک وہ بڑی حکمت والا اور بڑے علم والا ہے ﴿۲۵﴾ ع رکوع [۲]